اسلام و مسلمانوں کے شیخین ہیں عمرین     اک کان ہیں اور دوسرے ہیں ان کے لیے نین

کربل کے ہے بیمار کا فرمان یہ ثابت     ویسے تھے ابو بکر و عمر جیسے ہیں قبرین

# افضلیتِ شیخین

## بزبان

# علی ولیِّ کونین

از اشارہ

سلطان العلماء شیخ الاسلام شمشیر اعلیحضرت امام الغیرت

حضرت علامہ مولانا مفتی فضل احمد چشتی سنی حنفی قادری رضوی


مؤلف

تلمیذ امام الغیرت

حضرت علامہ مولانا مفتی نذیر احمد چشتی نور اللہ قلبہ




اسلام و مسلمانوں کے شیخین ہیں عمرین     اک کان ہیں اور دوسرے ہیں ان کے لیے نین
کربل کے ہے بیمار کا فرمان یہ ثابت     ویسے تھے ابو بکر و عمر جیسے ہیں قبرین

# افضلیت شیخین

## بزبان

# علی ولیِّ کونین

از اشارہ

سلطان العلماء شیخ الاسلام شمشیر اعلیحضرت امام الغیرت
حضرت علامہ مولانا مفتی فضل احمد چشتی سنی حنفی قادری رضوی

مؤلف

تلمیذ امام الغیرت
حضرت علامہ مولانا مفتی نذیر احمد چشتی نور اللہ قلبہ

کتاب کا نام: افضلیت شیخین بزبان علی ولیِّ کونین

مؤلف: حضرت علامہ مولانا مفتی نذیر احمد چشتی قادری

فون: 03082722429

کمپوزنگ: محمد سلیم شاہ ھاشمی چشتی

پروف ریڈنگ: علامہ قاری ظہیر عباس چشتی

فون: 0300-4584664

طباعت اوّل: اکتوبر 2021ء

## الانتساب

بصد عجز و نیاز کتابچہ کردم بنام فیاض کہ ہے قوم کا نباض اور اسلام کا ہے شہباز در یگانہ محسود زمانہ غیور کامل درد حامل نور العین محب صاحب کونین میری مراد زبدۃ الاذکیاء خلاصۃ الاصفیاء درۃ الاولیاء نجم الملۃ والدین بحسب علم الیقین مبطل الالحاد المنادی الی الرشاد الداعی الی اللہ الباغی من قانون غیر اللہ الفانی فی اللہ الباقی باللہ البانی لتحریک تحفیظ اسم اللہ الشاہ محمد شفیع چشتی قادری رضوی مدظلہ العالی

اور بنام استاذ کے ہیں

مجمع الفضل والکمال مرجع ارباب الافضال محسود الاقران اعلم علماء الزمان محب آل صاحب کون و مکاں سلطان المحققین برھان المدققین معدل میزان المعقول والمنقول منقح اغصان الفروع والاصول صدر الشریعہ والاسلام اعلی اللہ درجتہ فی دار السلام المفتی محمد فضلِ احمد چشتی قادری رضوی مدظلہ العالی

# الاهداء

یہ کتابچہ نظر کرتا ہوں صحابہ واہل بیت کے کہ جو ہیں نجوم الاهتداء وسفینة الهدى مقدمات الدين حجج الهداية واليقين القائمون فی اشاعة الاسلام المتين مع كمال الخلوص والجهد العظيم اور خصوصاً ان چار کے کہ اولهم من بادر الى التصديق ابو بكر الصديق و ثانيهم صاحب فكر المصاب عمر بن الخطاب و ثالثهم بحر الحياء والعرفان عثمان بن عفان و رابعهم اسد الله الغالب على بن ابى طالب رضى الله تعالى عنهم

# پیش لفظ

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الحمد للہ الذی ایّد دیننا و نبیَّنا بابی بکر و عمر و الصلاۃ و السلام علی من کان نبیا لمن یجیئ و من غبر و علیٰ آلہٖ و اصحابہٖ الذین ھم اھل الاحسان و الاثر اما بعد

اہل اسلام میں یہ بات روز روشن کی طرح واضح ہے کہ صحابہ کرام اور اہل بیت عظام علیہم الرضوان وہ مقدس لوگ ہیں جن کا دامن تھامنے کے بغیر راہ نجات ممکن نہیں اور اہل حق کے یہاں یہ بات بھی ثابت شدہ امر ہے کہ بعد از انبیاء علیہم السلام فضیلت کلی حضرات شیخین کریمین کو حاصل ہے جس پر تمام صحابہ کرام اور اہل بیت عظام کا اتفاق ہے اور مذہب حق اہل سنت رکھنے والے ہمیشہ سے اسی نظریہ پر قائم ودائم ہیں اور جس طرح دین اسلام کے دوسرے مسائل میں رخنہ ڈالنے والے بے دینوں کی سرکوبی ہمیشہ سے ہوتی رہی ہے اسی طرح اس نظریہ کا انکار کرنے والوں سے اہل حق ہمیشہ برأت کا اظہار کرتے رہے ہیں جیسا کہ حضرت علی کرم اللہ وجہہ کے دور خلافت میں بعض فتنہ انگیز لوگوں نے شیخین کریمین کی افضیلت کا انکار کر کے حضرت علی رضی اللہ عنہ کو تمام صحابہ پر فضیلت دینے کی ناکام کوشش کی تو آپ رضی اللہ عنہ مسلسل انکار فرماتے رہے اور ان سے برات کا اظہار فرماتے رہے یہاں تک کہ آپ نے فرمایا "جو شخص مجھے حضرت ابو بکر و عمر رضی اللہ عنہما پر فضیلت دے گا تو میں اس پر تہمت لگانے کی حد جاری کروں گا اور حق یہ ہے کہ جو شخص حضرت علی رضی اللہ عنہ کے اس فرمان علی شان کے بعد بھی افضیلت شیخین کا انکار کرے وہ حضرت علی رضی اللہ عنہ کا ہی منکر ہے جیسا کہ محدث عبد الرزاق پہلے حضرت علی رضی اللہ عنہ کی افضیلت کی طرف مائل تھے

لیکن افضلیت شیخین کے دلائل دیکھنے کے بعد اس بات کا اعتراف کیا کہ جن حضرات کو حضرت علی کرم اللہ وجہہ الکریم نے اپنے اوپر فضیلت دی اور میں نہ دوں تو محبت علی میں سچا نہیں ہو سکتا جیسا کہ سندِ صحیح کے ساتھ مصنف عبد الرزاق میں موجود ہے یاد رہے کہ شیخین کریمین کی افضلیت کا عقیدہ اہل اسلام میں تواتراً ثابت ہے جس کا انکار ممکن نہیں جیسا کہ حضرت شاہ ولی اللہ محدث دہلوی نے اپنی مشہور کتاب "ازالۃ الخفاء" میں اور اور امام ذہبی نے اس کی تنبیہ فرمائی ہے۔ لہذا بعض روایات کی اسناد میں کلام ہونے کے باوجود مدعا کی صحت پر اثر نہیں پڑے گا۔

آحقر العباد اس موضوع پر یہ ادنی سی ابتدائی کاوش اپنے شیخ محتشم، ہادیٔ کامل کی نظر عنایت اور استاد معظم، مربی مکرم کی شفقت اور دعاؤں کے ساتھ پیش کر رہا ہے اور اہل علم کے افادہ کے لئے رسالہ کے آخر میں عربی عبارات بھی پیش خدمت ہیں۔

اور قارئین سے التماس ہے کہ جہاں کہیں ضرورت محسوس کریں مفید مشوروں سے نوازیں تاکہ آئندہ طباعت میں اصلاح اور بہتری لائی جا سکے۔

اللہ رب العالمین کی بارگاہ اقدس میں التجا ہے کہ فقیر کی اس حقیر سی خدمت کو سید الکونین محبوب رب المشرقین اور آپ کی آل و اصحاب اخیار کے وسیلہ سے قبول فرما کر آخرت کے لئے زادِ راہ بنا دے۔ اسلام اور اہل اسلام کو بیرونی واندرونی سازشوں سے ہمیشہ کے لئے محفوظ فرمائے آمین! بجاہ النبی الامین

فقیر نذیر احمد حفظہ اللہ من شر حاسد اذا حسد۔

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ

حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ كَثِيرٍ، أَخْبَرَنَا سُفْيَانُ، حَدَّثَنَا جَامِعُ بْنُ أَبِي رَاشِدٍ، حَدَّثَنَا أَبُو يَعْلَى، عَنْ مُحَمَّدِ ابْنِ الحَنَفِيَّةِ، قَالَ: قُلْتُ لِأَبِي أَيُّ النَّاسِ خَيْرٌ بَعْدَ رَسُولِ اللَّهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ؟ قَالَ: «أَبُو بَكْرٍ»، قُلْتُ: ثُمَّ مَنْ؟ قَالَ: «ثُمَّ عُمَرُ»، وَخَشِيتُ أَنْ يَقُولَ عُثْمَانُ، قُلْتُ: ثُمَّ أَنْتَ؟ قَالَ: «مَا أَنَا إِلَّا رَجُلٌ مِنَ المُسْلِمِينَ» 3671

1۔ محمد بن کثیر نے سفیان سے، انہوں نے جامع بن راشد سے اور انہیں ابو یعلیٰ نے حضرت محمد بن حنفیہ سے بیان کیا کہ میں نے اپنے والد حضرت علی رضی اللہ عنہ سے پوچھا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد سب سے افضل کون ہے؟ تو آپ نے جواب دیا "ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ" میں نے کہا پھر کون؟ فرمایا "پھر عمر فاروق رضی اللہ عنہ" اور مجھے خوف تھا کہ شاید (آپ اپنے آپ سے فضیلت دور کرتے ہوئے) عثمان رضی اللہ عنہ کا نام لیں گے تو میں نے عرض کی کہ اس کے بعد آپ ہیں؟ تو آپ نے فرمایا کہ میں تو مسلمانوں کی جماعت میں سے ایک فرد ہوں۔ (صحیح البخاری شریف کتاب فضائل اصحاب النبی صلی اللہ علیہ وسلم بَابُ قَوْلِ النَّبِيِّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: «لَوْ كُنْتُ مُتَّخِذًا خَلِيلًا»)

2۔ امام احمد بن حنبل رضی اللہ عنہ نے فضائل الصحابہ میں سندِ صحیح کے ساتھ حضرت علی رضی اللہ عنہ سے روایت نقل فرمائی کہ

"سَبَقَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ، وَصَلَّى أَبُو بَكْرٍ، وَثَلَّثَ عُمَرُ"

کہ ہمارے آقائے نامدار صلی اللہ علیہ وسلم سب کے سردار ہیں اور حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ دوسرے مرتبہ پر ہیں اور حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ تیسرے مرتبہ پر ہیں۔ (فضائل الصحابہ للامام احمد بن حنبل رضی اللہ عنہ)

3۔امام احمد وغیرہ نے حضرت علی سے روایت کیا ہے کہ آپ نے فرمایا کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد اس امت میں سب سے بہتر "ابو بکر و عمر رضی اللہ تعالی عنہما" ہیں۔

اور امام ذہبی فرماتے ہیں کہ یہ بات حضرت علی کرم اللہ وجہہ الکریم سے تواتر کے ساتھ ثابت ہے تو روافض پر خدا کی لعنت ہو کہ وہ جان بوجھ کر جاہل بنتے ہیں۔ (تاریخ الخلفاء للحافظ جلال الدین السیوطی)

4۔امام دارقطنی نے عبدالوہاب بن موسی زہری سے، انہوں نے مالک سے، انہوں نے ابن شہاب سے، انہوں نے سعید بن مسیب سے اور انہوں نے حضرت ابن عمر سے روایت فرمایا کہ جب حضرت ابو بکر رضی اللہ تعالی عنہ وادی قصہ کی طرف جانے کے لیے سوار ہوئے تو حضرت علی رضی اللہ تعالی عنہ نے سواری کی لگام پکڑلی اور فرمایا کہ اے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے خلیفہ! آپ کہاں جارہے ہیں؟ میں آپ کو وہ بات کہنا چاہوں گا جو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے احد کے دن فرمائی تھی( اے ابو بکر ہمیں اور اسلام کو آپ کی ضرورت ہے) تلوار رکھ دو اور ہمیں آپ کی ذات کی وجہ سے تکلیف نہ پہنچے آپ مدینہ شریف واپس ہو جائیں اللہ کی قسم اگر ہمیں آپ کی وجہ سے کوئی دکھ پہنچا( اگر آپ شہید ہو گئے) تو اسلام کا نظام کبھی قائم نہیں ہو سکے گا تو آپ واپس لوٹ آئے۔

5۔۔اور یہی روایت امام زکریا ساجی نے عبدالوہاب بن موسی بن عبدالعزیز بن عمر بن عبدالرحمن بن عوف سے نقل کی ہے اور زہری نے بھی ابوالزناد سے، انہوں نے ہشام بن عروہ سے، اور انہوں نے اپنے والد سے، انہوں نے حضرت عائشہ رضی اللہ تعالی عنہا سے روایت کیا کہ میرے والد گرامی تلوار نکال کر وادی قصہ کی طرف سوار ہوئے تو حضرت علی رضی اللہ تعالی عنہ نے آکر سواری کی لگام پکڑلی اور

فرمایا کہ اے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے خلیفہ کہاں چلے ہو؟ میں آپ کو وہی بات کہوں گا جو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے احد کے دن فرمائی تھی ( اے ابو بکر ہمیں اور اسلام کو آپ کی ضرورت ہے)۔ تلوار رکھ دیں اور ہمیں دکھ نہ دیں اللہ کی قسم اگر ہمیں آپ کی وجہ سے تکلیف پہنچی (یعنی اگر آپ شہید ہو گئے) تو آپ کے بعد اسلام کا نظام کبھی قائم نہیں ہو سکے گا تو آپ واپس آ گئے اور لشکر کو بھیج دیا۔

(البدایہ والنھایہ ج ۷ ترجمہ خلافۃ ابی بکر الصدیق رضی اللہ تعالی عنہ)۔

تاریخ ابن عساکر ج ۳۰ ص ۳۱۶

## تاریخ دمشق

## (روایاتِ حضرت محمد بن حنفیہ)

6۔ ہمیں ابو محمد بن طاؤس اور ابو یعلی حمزہ بن علی اور ابو العشائر محمد بن خلیل نے بیان کیا کہ ہمیں ابو القاسم بن ابو العلاء نے اور انہیں ابو محمد بن ابو نصر نے اور انہیں خیثمہ بن سُلیمان نے اور انہیں ابو علی احمد بن محمد بن ابی الخناجر نے اور انہیں مؤمل بن اسماعیل نے اور انہیں سفیان ثوری نے اور انہیں جامع بن ابو راشد نے بیان کیا کہ مجھے منذر ثوری نے محمد بن حنیفہ سے بیان کیا کہ میں نے اپنے والد حضرت علی رضی اللہ تعالی عنہ سے عرض کی بعد از رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اس امت میں سب سے بڑا رتبہ کس کا ہے؟ تو آپ نے جواباً ارشاد فرمایا کہ اے بیٹے! سب سے افضل "ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالی عنہ" ہیں۔ میں نے عرض کی اس کے بعد کون؟ فرمایا "عمر فاروق رضی اللہ عنہ" اور میرا خیال تھا کہ اگر اس کے بعد پوچھوں تو حضرت عثمان کے متعلق جواب دیں گے تو میں نے عرض کی کہ اس کے بعد آپ ہیں؟ تو آپ نے فرمایا کہ "میں تو مسلمانوں کی جماعت کا ایک فرد ہوں"۔

7۔اور فرمایا کہ ہمیں خیثمہ نے بیان کیا کہ ہمیں ابو عبیدہ السری بن یحییٰ نے بیان کیا کہ ہمیں احمد بن یونس نے اور انہیں سعید بن سلام مکی نے، انہیں سفیان ثوری نے جامع بن ابو راشد سے اور انہوں نے ابو یعلی سے، اور انہوں نے محمد بن حنیفہ (حضرت علی کے بیٹے) سے روایت کیا کہ میں نے اپنے والد سے علیحدگی میں پوچھا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے بعد لوگوں میں سے افضل کون ہیں؟ تو آپ نے جواب دیا "حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ" تو میں نے عرض کی کہ ان کے بعد کون؟ فرمایا "حضرت عمر رضی اللہ عنہ" اور میرا خیال تھا کہ اگر میں نے پوچھا کہ پھر کون؟ تو آپ فرمائیں گے "عثمان" تو میں نے کہا اس کے بعد تو آپ ہیں؟ تو آپ نے فرمایا "اے بیٹے! تیرا والد تو امت مسلمہ کا ایک فرد ہے"۔

9۔ابو القاسم علی بن احمد بن محمد بن بیان نے اپنی کتاب میں ذکر کیا ہے اور ہمیں ان سے میرے ماموں ابو المکارم قرشی اور ابو سلیمان داؤد بن محمد بن محمد نے اور انہیں ابو الحسن بن مخلد نے بیان فرمایا۔۔۔

10۔اور ہمیں ابو منصور بن خیرون نے اور انہیں ابو بکر خطیب نے اور انہیں ابو مہدی ابن رزق، ابن الفضل، سکری اور ابن مخلد نے بیان کیا ان سب کا کہنا ہے کہ ہمیں اسماعیل بن محمد صفا نے خبر دی۔

11۔اور ہمیں ابو القاسم اسماعیل بن احمد نے اور انہیں ابو القاسم بن بسری اور ابو جعفر بن مسلمہ، ابو الفضل بن بقال، طاہر بن حسین قواس، عاصم بن حسن، وھبۃ اللہ بن عبد الرزاق اور طراد بن محمد نے بیان کیا ہے۔۔۔۔۔۔

12۔اور ہمیں ابو محمد بن طاؤس، ابو الکرم مبارک بن حسن بن احمد اور ابو الحسن علی بن محمد بن یحیی اور شہدہ بنت احمد بن فرج نے بیان کیا کہ ہمیں طراد بن محمد نے کہا۔۔۔

13۔ اور ابو الوفاء احمد بن ظفر، ابو رجاء محمود بن یحییٰ نے ہمیں کہا کہ مجھے احمد بن محمود ثقفیان نے بیان کیا وہ فرماتے ہیں کہ ہمیں قاسم بن فضل بن احمد نے بیان کیا ان سب نے کہا کہ ہمیں ہلال بن محمد بن جعفر نے اور انہیں حسین بن یحییٰ بن عیاش نے، ان دونوں نے کہا کہ ہمیں حسن بن عرفہ نے نصر بن اسماعیل بن ابی المغیرہ سے، انہوں نے ابن سوقہ سے اور انہوں نے منذر ثوری سے اور انہوں نے محمد بن حنفیہ سے بیان کیا کہ میں نے اپنے والد گرامی سے عرض کی کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد سب سے افضل کون ہیں؟ تو آپ نے فرمایا "بیٹے تجھے معلوم نہیں؟" میں نے عرض کی کہ "نہیں" تو آپ نے فرمایا "ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ" میں نے عرض کی کہ پھر کون؟ تو فرمایا "تجھے پتہ نہیں؟" میں نے عرض کی "نہیں" فرمایا "عمر رضی اللہ عنہ" پھر میں نے جلدی سے کہا اور پھر آپ ہیں؟ آپ نے فرمایا "اے بیٹے! تیرا والد تو امت کا ایک فرد ہے جو چیز لوگوں کے لئے مفید ہے اسکے لیے بھی نفع مند ہے اور جو چیز لوگوں کے لئے نقصان دہ ہے اس کے لیے بھی مضر ہے"۔

تنبیہ:-

حضرت علی رضی اللہ عنہ کے اس فرمان عالیشان سے نظریۂ معصومیتِ اہل بیت کی جو نفی ہو رہی ہے وہ کسی پر مخفی نہیں۔ ( نزیر احمد چشتی عفی عنہ )

14۔ ہمیں قاسم بن سمرقندی نے بیان کیا کہ ہمیں ابو الحسین بن نقور اور عمر بن ابراہیم الکنانی نے بیان کیا۔

15۔ اور ابو القاسم نے کہا ہمیں ابو الحسین بن نقور اور ابو القاسم بن سُری اور ابو نصر زینبی نے بیان کیا ہے۔

16۔ اور ابو المکارم احمد بن عبد الباقی بن حسن بن منازل نے ہمیں بتایا کہ ہمیں ابو الحسین بن نقور اور ابو نصر زینبی نے بیان فرمایا۔

17۔ ہمیں ابو المظفر محمد بن محمد بن عبد الواحد بن زریق نے کہا کہ ابو نصر زینبی نے ہمیں بیان کیا اور یہ سب فرماتے ہیں کہ ہمیں ابو طاہر المخلص نے بیان کیا اور وہ فرماتے ہیں کہ ہمیں عبد اللہ بن محمد نے انہیں محرز بن عون نے اور انہیں نصر بن اسماعیل ابو المغیرہ نے محمد بن سوقہ سے انہوں نے منذر ثوری سے اور انہوں نے محمد بن علی سے روایت فرمایا ہے کہ میں نے اپنے والد سے عرض کی کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد لوگوں میں سے افضل کون ہیں؟ تو آپ نے جواب دیا "ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ" میں نے عرض کی کہ پھر کون؟ تو آپ نے فرمایا "اے بیٹا تجھے معلوم نہیں؟" میں نے عرض کی "نہیں" آپ نے فرمایا "عمر بن خطاب رضی اللہ تعالی عنہ" تو میں نے تیزی کی وجہ سے جلدی سے کہا کہ ابا جان! تیسرے آپ ہیں؟ آپ نے فرمایا" تیرا باپ کہاں! وہ تو امت مسلمہ کا ایک فرد ہے اس کی نیکی اس کے لئے نفع مند ہے اور اس کی بدی اس کے لئے نقصان دہ ہے"۔

18۔ ابو بکر عبد الغفار بن حسین شیر وی نے مجھے خط بھیجا اور ابو المحاسن عبد الرزاق بن محمد نے ان سے مجھے بیان کیا کہ انہیں ابو بکر خیری نے اور انہیں ابو العباس اصم نے، انہیں سری بن یحیٰی نے، اور انہیں احمد بن یونس نے، اور انہیں سعید بن سالم نے، انہیں منصور بن دینار نے اعمش سے، انہیں حسن نے، عمرو بن جامع بن ابو راشد اور محمد بن قیس عباس اور ابی حصین منذر ثوری سے، انہوں نے حضرت محمد بن حنفیہ سے روایت کیا کہ میں نے اپنے والد گرامی حضرت علی سے سوال کیا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی ذات کے بعد لوگوں میں سے افضل کون ہے؟ فرمایا "ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ" میں نے عرض کی پھر کون؟ فرمایا پھر "عمر رضی اللہ

عنہ"

محمد بن حنفیہ فرماتے ہیں کہ میں نے پھر جلدی سے کہا کہ پھر آپ ہیں؟ کیونکہ مجھے ڈر تھا کہ میں آپ سے پوچھوں تو آپ کسی اور کا نام نہ کہہ دیں تو آپ نے فرمایا"میں تو مسلمانوں کی جماعت کا ایک فرد ہوں"۔

19۔ ابوالحسین بن الحدید نے اپنے جد ابو عبداللہ سے، انہوں نے ابوالمُعمر مسدد بن علی بن عبداللہ بن عباس المعروف بابن ابی السجبین حمصی سے، انہوں نے ابو بکر محمد بن سلیمان بن یوسف ربعی بندار سے، انہوں نے احمد بن محمد بن ادریس سے، انہوں نے خالد بن سلیمان سے، انہوں نے مالک بن سعید سے، انہوں نے ابو جناب سے یزید بن ابی زیاد کی روایت بیان کی کہ میں نے محمد بن حنفیہ کو فرماتے ہوئے سنا کہ میں نے اپنے والد گرامی سے پوچھا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے بعد لوگوں میں سے افضل کون ہے؟ تو آپ نے فرمایا اے بیٹے! "ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ" جو آپ علیہ السلام کے غار کے ساتھی ہیں" تو میں عرض کیا ان کے بعد کون؟ فرمایا"عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ "میں نے یہ سوال اس وجہ سے نہیں کیا کہ تیسرے کون ہیں کیونکہ مجھے پتا تھا کہ آپ اپنا نام نہیں لیں گے۔

20۔ ہمیں ابوالحسن علی بن مسلم فرضی نے ابو محمد تیمی سے اور انہیں تمام بن محمد اور عبدالرحمن بن عثمان اور عقیل بن عبداللہ نے بیان کیا۔

21۔ وہی ابوالحسن نے، ابوالقاسم بن ابو العلاء سے، انہوں نے ابو محمد بن ابو نصر سے، اور ان سب نے احمد بن سلیمان بن حذلم سے، اور اس نے بکار بن قتیبہ سے، اس نے ابو داود طیالسی سے، اس نے نوح بن ربیعہ ابو مسکین سے، اس نے لیث بن ابو سلیمان سے اور اس نے محمد بن حنیفہ سے روایت فرمائی کہ میں نے اپنے والد گرامی رضی اللہ عنہ سے عرض کی کہ اے ابا جان! رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم

کے بعد لوگوں میں سے افضل ترین کون ہے؟ تو آپ نے فرمایا اے بیٹے "ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ" ہیں میں نے عرض کی پھر کون؟ تو فرمایا "عمر فاروق رضی اللہ عنہ"۔ میں نے تیسرے شخص کے متعلق اس وجہ سے نہیں پوچھا کہ کہیں آپ فضیلت کو اپنے آپ سے دور نہ رکھیں۔

## حضرت ابو جحیفہ وہب بن عبد االلہ السوائی کی روایات

22۔ ہمیں ابو القاسم بن سمرقندی اور ابو عبداللہ یحیٰی بن حسن نے، انہیں ابو الحسین بن نقور نے، اور انہیں محمد بن عبد اللہ بن حسین دقاق نے، انہیں احمد بن محمد نے، انہیں یونس بن سابق نے، انہیں ابراہیم بن بکر نسائی نے، انہیں شعبہ نے، انہیں حکم اور عون بن ابی جحیفہ نے، ابو جحیفہ سے روایت کیا کے انہوں نے حضرت علی کو یہ فرماتے ہوئے سنا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد اس امت میں سب سے بہتر "ابو بکر و عمر رضی اللہ تعالی عنھما" ہیں۔

23۔ ابو محمد ھبۃ اللہ بن احمد بن طاؤس اور ابو یعلیٰ حمزہ بن حسن اور ابو العشائر محمد بن خلیل نے ہمیں بیان کیا کہ انہیں ابو القاسم بن ابو یعلیٰ نے، انہیں ابو محمد بن ابو نصر نے، انہیں خیثمہ بن سلیمان نے، انہیں ابو عمرو بن ابی غرزہ نے، انہیں جعفر بن عون نے ابو عمیس سے اور انہوں نے عون بن ابی جحیفہ کی اپنے والد ابو جحیفہ سے روایت ذکر کی کہ انہوں نے حضرت علی رضی اللہ عنہ کو منبر پر یہ فرماتے ہوئے سنا کہ "نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد اس امت میں سب سے بہتر "ابو بکر رضی اللہ عنہ "ہیں پھر "عمر فاروق رضی اللہ عنہ "ہیں اور پھر اللہ تعالی ہی تمہاری باتیں جانتا ہے۔

24۔ اور فرمایا کہ ہمیں خیثمہ نے، ابو علی بن ابو الخناجر سے، انہوں نے معاویہ بن

عمر سے، انہوں نے عبد الرحمٰن بن عبد اللہ مسعودی سے، انہوں نے عون بن ابی جحیفہ سے، انہوں نے اپنے والد سے اور انہوں نے حضرت علی رضی اللہ عنہ سے روایت فرمایا کہ "اس امت کے نبی علیہ السلام کے بعد سب سے افضل "ابو بکر" ہیں اور پھر "عمر فاروق رضی اللہ عنہما" ہیں۔

25۔ اور کہا کہ ہمیں خیثمہ نے، انہیں ابو الاحوص محمد بن ھیثم قاضی نے، انہیں حسن بن سلیمان جعفی نے، انہیں ابن ابی عیینہ نے، اسماعیل بن ابی خالد سے، انہوں نے عون بن ابی جحیفہ سے اور انہوں نے اپنے والد سے بیان کیا کہ حضرت علی رضی اللہ تعالی عنہ نے فرمایا کہ اے فلاں! میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد تمام لوگوں سے افضل کی خبر دے رہا ہوں کہ وہ "حضرت ابو بکر اور پھر عمر رضی اللہ عنہما" ہیں۔

26۔ ہمیں ابو الحسن علی بن مسلم فقیہ نے، انہیں ابو عبد اللہ بن ابی حدید نے، انہیں عبد الرحمٰن بن عبد العزیز بن احمد سرّاج نے، انہیں ابو عبد اللہ محمد بن عیسیٰ بن حسن نے، انہیں محمد بن سلیمان واسطی نے بیان کیا۔

27۔ اور ہمیں یہی روایت سند عالی کے ساتھ ابو القاسم بن حصین نے، انہیں ابو طالب بن غیلان نے، انہیں ابو بکر شافعی نے، انہیں محمد بن سلیمان بن حارث واسطی نے، انہیں عبد اللہ بن موسیٰ نے، انہیں مالک بن مغول نے عون بن ابی جحیفہ سے، انہوں نے اپنے والد سے بیان کیا۔

کہ حضرت علی رضی اللہ تعالی عنہ نے فرمایا کہ ہمارے نبی علیہ السلام کے بعد ہم میں سے سب سے افضل "ابو بکر و عمر رضی اللہ تعالی عنہما" ہیں۔

28۔ اور کہا کہ ہمیں محمد بن سلیمان نے، انہیں محمد بن مسلمہ واسطی نے، انہیں ابو

عبدالرحمٰن مقری عبداللہ بن یزید نے، انہیں مسعودی نے عون بن ابی جحیفہ سے، انہوں نے اپنے والد سے بیان کیا کہ میں نے حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے سنا کہ وہ منبر پر فرمارہے تھے کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد اس امت میں سے سب سے افضل "ابو بکر و عمر رضی اللہ تعالی عنہما" ہیں اور میں تیسرے کو بھی جانتا ہوں۔

29۔ ہمیں ابوالقاسم زاھر بن طاھر نے، انہیں ابو سعید محمد بن علی بن محمد خشاب نے، انہیں حسن بن احمد بن محمد مخلدی نے، انہیں ابو نعیم عبدالملک بن محمد بن عدی الاستر آبادی نے، انہیں اسحاق بن ابراہیم طلقی نے، انہیں محمد بن خالد نے، انہیں جراح بن ضحاک نے، عون بن ابی جحیفہ سے اور انہوں نے اپنے والد سے بیان کیا کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ "رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد اس امت میں سے سب سے افضل "ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ" ہیں اور دوسرے "عمر فاروق رضی اللہ عنہ" ہیں اور تیسرے کا نام بتانا چاہوں تو بتا سکتا ہوں۔

30۔ ہمیں ابوالقاسم بن سمرقندی اور ابو العلاء خصیب بن مؤمل بن محمد نے، اور ان دونوں کو ابوالحسین بن نقور نے بیان کیا۔

31۔ اور ہمیں ابوالقاسم نے، انہیں ابوالحسین بن نقور اور ابو نصر زینبی اور قاسم بن بسری نے بیان فرمایا۔۔۔

32۔ اور ہمیں ابوالقاسم نے، انہیں ابو محمد صریفینی نے بیان کیا۔۔

33۔ اور ہمیں ابوالمظفر محمد بن محمد بن عبدالواحد قزاز نے، اور انہیں ابو نصر زینبی نے بیان کیا اور ان سب کو ابو طاھر مخلص نے۔۔۔۔۔

ہمیں عبداللہ بن محمد لغوی نے، انہیں عبیداللہ بن عمر قواریری نے، انہیں خالد زیات

نے عون بن ابی جحیفہ سے بیان کیا کہ میرے والد حضرت علی کی فوج کے امیر تھے اور ان کے منبر کے پاس بیٹھے تھے تو فرماتے ہیں میں نے حضرت علی کو یہ کہتے ہوئے سنا کہ اس امت کے نبی علیہ السلام کے بعد سب سے افضل "ابو بکر و عمر رضی اللہ عنہما" ہیں۔

34۔ ہمیں بیان کیا ابو منصور سعید بن محمد بن منصور فارسی اور ابو حامد احمد بن عمر بن احمد بن علی و عظان اور ابو نصر حسن بن اسماعیل بن ابی القاسم شجاعی اور ابو نصر محمد بن اسعد بن علی فراوی اور ابو القاسم محمد بن ابی منصور بن ابو القاسم سیاری عطار نے، اور انہوں نے کہا کہ ہمیں ابو القاسم عبد الرحمن بن احمد بن محمد واحدی نے اور انہیں عبد اللہ بن یوسف بن احمد بن بامویہ اور انہیں ابو محمد جعفر بن احمد بن ابراہیم خفاف نے مکہ میں اور انہیں محمد بن سلیمان نے اور انہیں معاویہ بن عمرو نے، انہیں مسعودی نے، عون بن ابی جحیفہ سے اور انہوں نے اپنے والد سے اور انہوں نے حضرت علی سے بیان کیا کہ آپ نے فرمایا حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد اس امت میں سے سب سے بہتر "ابو بکر و عمر رضی اللہ عنہما" ہیں۔

35۔ ہمیں ابو محمد بن طاؤس نے اور انہیں عاصم بن حسن نے انہیں ابو عمر بن مہدی نے، انہیں محمد بن مخلد عطار نے، انہیں احمد بن اسحاق بن یوسف رقی نے، انہیں ہیثم بن جمیل نے، انہیں شریک نے فراس سے، انھوں نے شعبی سے، انہوں نے ابو جحیفہ سے، انہوں نے حضرت علی رضی اللہ عنہ سے روایت بیان فرمائی کہ آپ نے فرمایا کہ "رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد اس امت میں سے سب سے بہتر "حضرت ابو بکر صدیق" ہیں اور ان کے بعد "حضرت عمر فاروق" ہیں، ان کے بعد ہم نے کئی نئی چیزیں اختیار کی ہیں بس اللہ جو چاہے گا وہی ہو گا" ۔

36۔ فرمایا کہ ہمیں ابن مخلد نے، انہیں حمدون بن عمارہ نے سعید بن سلیمان سے،

انہیں عبدالرحمن بن عبدالملک بن ابجر نے اپنے والد سے، انہوں نے شعبی سے اور انہوں نے ابو جحیفہ سے روایت کیا۔

کہ ہمارے پاس حضرت علی رضی اللہ عنہ تشریف لائے اور فرمایا کہ کیا میں تمہیں یہ خبر نہ دوں! کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد اس امت میں سب سے افضل کون ہے؟ تو لوگوں نے کہا" کیوں نہیں " تو آپ نے فرمایا"ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ" پھر فرمایا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اور "ابو بکر کے بعد "حضرت عمر رضی اللہ عنہ" ہیں ان کے والد یعنی عبدالملک کہتے ہیں کہ میں اور سلمہ دونوں ابو جحیفہ کے بیٹے عون کے پاس گئے اور ان سے پوچھا کہ کیا تم نے اپنے والد سے یہ روایت سنی ہے؟ تو انہوں نے فرمایا"ہاں"

37۔ ہمیں ابو القاسم شحامی نے انہیں عبدالرحمٰن بن علی بن اسماعیل نے بیان کیا۔

38۔ اور ہمیں عبداللہ بن محمد بن حسن نے، انہیں عبداللہ بن ہاشم نے، انہیں وکیع نے، انہیں اسماعیل بن ابی خالد نے، شعبی سے اور انہوں نے، ابو جحیفہ سے روایت کیا کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا اے لوگو کیا میں تمہیں یہ نہ بتاؤں! کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد اس امت میں سب سے افضل کون ہیں؟ وہ "حضرت ابو بکر صدیق اور حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہما" ہیں۔

39۔ ہمیں ابو محمد بن طاؤس اور ابو یعلی حمزہ بن حسن اور ابو العشائر محمد بن خلیل نے، ان سب کو ابو القاسم بن ابو العلاء نے، انہیں ابو محمد بن ابو نصر نے، انہیں خیثمہ بن سلیمان نے، انہیں یحییٰ بن ابو طالب نے، انہیں محمد بن عبید طنافسی نے، انہیں اسماعیل بن ابو خالد نے، عامر شعبی سے انہوں نے، ابو جحیفہ سنوائی سے روایت کیا۔

کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا اے وھب! کیا میں تجھے یہ نہ بتاؤں کہ نبی علیہ

السلام کے بعد اس امت میں سب سے افضل کون ہیں؟ وہ "حضرت ابو بکر اور حضرت عمر رضی اللہ عنہما" اور ایک اور شخص ہیں۔

40۔ ہمیں ابوالقاسم سمر قندی نے، انہیں ابوالقاسم عبد اللہ بن حسن بن خلال نے، انہیں ابو محمد حسن بن حسین بن علی بن عباس نے، انہیں علی بن عبید اللہ بن مبشر نے، انہیں عبد الحمید بن بیّان نے انہیں خالد نے بیان کیا۔

41۔ اور ہمیں ابو علی بن سبط نے، انہیں ابو محمد جوھری نے بیان کیا۔۔۔

42۔ اور ہمیں بیان کیا ابوالقاسم بن حصین نے، انہیں ابو علی بن مذہب نے، یہ دونوں کہتے ہیں کہ ہمیں احمد بن جعفر نے، انہیں عبد اللہ بن احمد بن حنبل نے، انہیں وھب بن بقیہ واسطی نے، انہیں خالد بن عبد اللہ نے بیّان سے انہوں نے عامر سے اور انہوں نے ابو جحیفہ سے روایت کیا کہ حضرت علی نے فرمایا کہ نبی علیہ السلام کے بعد اس امت میں سب سے افضل کی خبر تمہیں نہ بتاؤں! لوگوں نے عرض کی "کیوں نہیں" فرمایا سب سے پہلے "حضرت ابو بکر صدیق" پھر حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہما" پھر ایک اور شخص ہیں

43۔ ہمیں ابو علی بن سبط نے، انہیں حسن بن علی نے بیان کیا۔

44۔ اور ہمیں ابوالقاسم بن حصین نے، اور انہیں ابو علی نے، اور وہ دونوں کہتے ہیں کہ ہمیں احمد بن جعفر نے، انہیں عبد اللہ نے، انہیں ان کے والد نے، انہیں اسماعیل بن ابراہیم نے، انہیں منصور بن عبد الرحمٰن غدانی اشل نے شعبی سے اور انہیں ابو جحیفہ نے بیان کیا جنہیں حضرت علی "وھب الخیر" کہتے تھے فرماتے ہیں کہ مجھے حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا اے ابو جحیفہ! کیا میں تمہیں بتاؤں کہ نبی علیہ السلام کے بعد اس امت میں سب سے افضل کون ہیں؟ میں نے عرض کی

"کیوں نہیں "اور میں نہیں سمجھتا تھا کہ آپ سے بھی کوئی افضل ہے تو حضرت علی نے فرمایا کہ اس امت میں نبی علیہ السلام کے بعد سب سے افضل "ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ "اور ابو بکر صدیق کے بعد "حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ " ہیں اور ان دونوں کے بعد تیسرے ایک اور شخص ہیں اور آپ نے ان کا نام ذکر نہیں فرمایا۔

45۔ ہمیں ابوالقاسم سمرقندی نے، انہیں ابولحسن صریفینی نے، انہیں ابوالقاسم بن حبابہ نے، انہیں ابوالقاسم بغوی نے، انہیں علی بن جعد نے، انہیں شریک نے ابو اسحاق شیبانی سے، انہوں نے عامر سے اور انہوں نے ابو جحیفہ سے روایت فرمایا کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا!

"نبی علیہ السلام کے بعد اس امت میں سب سے بہتر "حضرت ابو بکر صدیق اور حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنھما" ہیں اور میں تیسرے کا نام بتاؤں تو بتا سکتا ہوں"

46۔ ہمیں ابو غالب احمد بن علی اشعر اور ان دونوں کو ابوالغنائم بن مامون اور انہیں ابوالقاسم بن حبابہ نے بیان کیا۔

47۔ اور ہمیں ابوالقاسم بن سمرقندی نے انہیں ابوالحسن بن نقور نے اور انہیں محمد بن عبداللہ بن حسین نے ان دونوں کو ابوالقاسم بغوی نے، انہیں یحیی بن ایوب عابد نے، انہیں ابن علیہ نے، انہیں منصور بن عبدالرحمن نے، انہیں شعبی نے، اور انہیں ابو جحیفہؓ نے بیان کیا جنہیں حضرت علی "وھب الخیر" کے نام سے یاد کرتے تھے فرماتے ہیں کہ حضرت علی نے فرمایا کہ اے ابو جحیفہ! نبی علیہ السلام کے بعد امت میں سے بتاؤں کہ سب سے افضل کون ہے؟ میں نے عرض کی کیوں نہیں اور میں یہ نہیں سمجھتا تھا کہ آپ سے بھی کوئی افضل ہے۔

تو حضرت علی رضی اللہ انہوں نے فرمایا نبی علیہ السلام کے بعد اس امت میں سب سے افضل "ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ ہیں اور ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ کے بعد "حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ" اور ان کے بعد ایک اور شخص ہے اور آپ نے اس کا نام ذکر نہیں فرمایا۔

48۔ ہمیں ابوالقاسم بن حصین نے، انہیں ابو علی بن مذہب نے بیان کیا۔

49۔ ہمیں ابو علی بن سبط اور انہیں ابو محمد جوہری نے بیان کیا، یہ دونوں حضرات کہتے ہیں کہ ہمیں ابو بکر قطیعی نے، انہیں عبداللہ بن احمد بن محمد بن حنبل نے، انہیں ابو صالح ھدیہ بن عبدالوہاب نے، مکہ شریف میں، انہیں محمد بن عبید طنافسی نے، انہیں یحیٰی بن ایوب بجلی نے، شعبی سے اور انہوں نے وھب سوائی سے روایت کیا کہ ہمیں حضرت علی رضی اللہ عنہ نے خطبہ ارشاد فرمایا اور پوچھا نبی علیہ سلام کے بعد اس امت میں سب سے افضل کون ہے؟ تو ہم نے کہا اے امیر المومنین آپ ہیں؟ تو آپ نے فرمایا" نہیں" رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد اس امت میں سب سے افضل "ابو بکر صدیق اور پھر عمر فاروق رضی اللہ عنہما" ہیں اور ہم بعید نہیں سمجھتے تھے کہ آپ کی زبان پر فرشتہ کلام کر رہا ہو۔

50۔ ہمیں عبداللہ فراوی نے، انہیں ابو عثمان صابونی نے، انہیں ابو بکر بن مہران مقری نے، انہیں ابو نعیم عبدالملک بن محمد بن عدی جرجانی نے، انہیں ابراہیم بن منقذ نے، انہیں ادریس بن یحیٰی نے، انہیں فضل بن مختار نے، مالک بن مغول اور قاسم بن ولید سے اور انہوں نے عامر شعبی سے اور انہوں نے ابو جحیفہ سے روایت کیا کہ ابو جحیفہ نے فرمایا کہ میں حضرت علی رضی اللہ عنہ کے پاس حاضر ہوا اور کہا کہ "اے لوگوں میں سے سب سے افضل رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد! تو حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا اے ابو جحیفہ! ٹھہر جاؤ میں تمہیں بتاؤں کہ

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد سب سے افضل کون ہے؟ وہ "حضرت ابو بکر صدیق اور حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہما" ہیں اے ابو جحیفہ تجھ پر افسوس ہے (تمہیں معلوم نہیں) کہ میری محبت اور ابو بکر و عمر رضی اللہ عنہما کا بغض مومن کے دل میں جمع نہیں ہو سکتے اور تجھ پر افسوس ہے (تمہیں معلوم نہیں) کہ میرا بغض اور ابو بکر و عمر رضی اللہ عنہما کی محبت بھی مومن کے دل میں جمع نہیں ہو سکتے۔

51۔ ہمیں ابو الاغر قراتکین بن اسد نے، انہیں ابو محمد جوھری نے، انہیں علی بن محمد بن احمد بن لؤلؤ نے، انہیں ابو معشر حسن بن سلیمان بن نافع دارمی نے، انہیں عباس بن ولید ابو الفضل نرسی نے، انہیں یحییٰ بن سعید نے، انہیں اسماعیل ابن ابی خالد نے بیان کیا کہ مغیرہ بن سعید نے عامر کے پاس اللہ تعالی کی قسم کھا کر کہا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد حضرت علی اس امت میں سب سے افضل ہیں تو عامر نے اسی وقت کہا کہ میں گواہی دیتا ہوں کے ابو جحیفہ نے مجھے بیان کیا حضرت علی نے فرمایا تھا کہ اے وھب! نبی علیہ السلام کے بعد اس امت میں سب سے افضل کی خبر تمہیں بتاؤں؟ میں نے عرض کی کہ وہ کون ہے اے امیر المومنین؟ تو حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا وہ "حضرت ابو بکر صدیق اور حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہما" ہیں پھر ایک اور شخص ہیں۔

52۔ ہمیں ابو بکر محمد بن عبد الباقی نے بیان کیا اور انہیں ابو محمد جوھری نے لکھواتے ہوئے انہیں محمد بن احمد بن یحییٰ اعطشی نے، انہیں محمد بن صالح بن ذریع نے، انہیں محمد بن عبد الرحمن کوفی نے، انہیں عمر بن عبید طنافسی نے ابو اسحاق سے اور انہوں نے ابو جحیفہ سے روایت کیا کہ میں نے حضرت علی کو منبر پر یہ کہتے ہوئے سنا کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد اس امت میں سب سے افضل "ابو بکر و عمر

رضی اللہ عنہما" ہیں اور میں تیسرے کا نام بتانا چاہوں تو بتا سکتا ہوں۔

53۔ ابو غالب بن البنا نے ہمیں خبر دی اور انہیں ابو الحسین بن نرسی نے، انہیں موسیٰ بن عیسیٰ سراج نے، انہیں عبداللہ بن ابو داود نے، انہیں علی بن خشرم نے، انہیں عیسیٰ ابن یونس بن ابو اسحاق نے، اپنے والد سے انہوں نے، اپنے دادا سے اور انہوں نے ابو جحیفہ سے روایت بیان کی کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ اے لوگو! میں تمہیں بتاؤں کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد اس امت میں سب سے افضل کون ہے؟ وہ "حضرت ابو بکر صدیق پھر حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہما" ہیں اور میں تیسرے کا نام بتانا چاہوں تو بتا سکتا ہوں۔

54۔ ہمیں ابو غالب نے، انہیں ابو الغنائم بن مأمون نے، انہیں ابو الحسن دارا قطنی نے، انہیں احمد بن محمد بن سعدان صیدلانی نے واسط میں، انہیں اسحاق بن وھب علاف نے، انہیں محمد بن قاسم اسدی نے، انہیں مسعر، سفیان اور فطر بن خلیفہ نے، ابو اسحاق سے اور انہوں نے ابو جحیفہ سے روایت بیان کی کہ آپ نے فرمایا حضرت علی کوفہ کے منبر پر چڑھے اور فرمایا انبیاء علیہ السلام کے بعد اس امت میں سب سے افضل" حضرت ابو بکر صدیق "ہیں اور ان کے بعد "حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہما" ہیں۔

55۔ ہمیں ابو محمد بن طاؤس ابو یعلی حمزہ بن حسن اور ابو العشائر محمد بن خلیل نے بیان کیا یہ سب کہتے ہیں کہ ہمیں علی بن محمد بن علی نے، انہیں عبدالرحمن بن عثمان نے، انہیں خیثمہ بن سلیمان نے، انہیں علی بن عبداللہ قراطسی نے، انہیں حفص بن عمر نے انہیں حماد بن سلمہ نے عاصم سے انہوں نے ابو جحیفہ سے اور انہوں نے حضرت علی سے روایت کیا کہ آپ نے فرمایا نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد میں تمہیں بتاؤں کہ سب سے افضل کون ہے؟ وہ ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ پھر عمر

فاروق رضی اللہ تعالی عنہما ہیں۔

56۔ ہمیں القاسم بن حصین نے ، انہیں ابو طالب بن غیلان نے ، انہیں ابو بکر شافعی نے ، انہیں حسن بن سلام سوّاق نے ، انہیں ابو نعیم نے ، انہیں فطر بن خلیفہ نے حکم سے اور انہوں نے ابو جحیفہ سے روایت کیا کہ میں نے حضرت علی رضی اللہ عنہ کو کہتے ہوئے سنا کہ آپ نے فرمایا کیا میں تمہیں بتاؤں کہ نبی علیہ السلام کے بعد امت سے افضل کون ہے ؟ فرمایا وہ "ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ" ہیں پھر فرمایا نبی علیہ السلام اور ابو بکر صدیق کے بعد افضل کون ہے ؟ وہ "حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ" ہیں۔

57۔ ہمیں ابو القاسم ظاہر بن طاہر نے ، انہیں ابو سعد ادیب نے ، اور انہیں ابو احمد حسین بن علی التمیمی نے ، انہیں ابوالحسن علی بن عباس بن ولید بجلی نے کوفہ کے اندر انہیں عمر بن محمد بن حسن نے ، انہیں ان کے والد نے ، انہیں حسن بن زبیر نے ، حکیم بن جبر سے انہوں نے ، ابو جحیفہ سے روایت کیا کہ انہوں نے کہا میں نے حضرت علی کو یہ فرماتے ہوئے سنا کہ نبی علیہ السلام کے بعد میں تمہیں بتاؤں کہ اس امت میں سب سے افضل کون ہے ؟ وہ "حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ" ہیں اور پھر "حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ" ہیں۔

## حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالی عنہ کی روایات

58۔ ہمیں حسن بن ابو بکر نے ، انہیں عبد اللہ بن اسحاق بغوی نے ، انہیں احمد بن حبیب بن حماد ابو جعفر دقاق نے ، انہیں ابو ابراہیم ترجمانی نے ، انہیں عبد اللہ بن جعفر مدینی نے سہیل بن ابو صالح سے ، انہوں نے اپنے والد سے اور انہوں نے حضرت ابو ہریرہ سے روایت بیان فرمائی کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد اس امت میں سب سے افضل " حضرت ابو بکر صدیق اور حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہما" ہیں اور اگر میں چاہوں تو تیسرے کی خبر دے سکتا ہوں۔ عبداللہ بن جعفر فرماتے ہیں سہیل نے فرمایا کہ لوگ سمجھتے تھے کہ تیسرے شخص سے مراد اپنے آپ کو مراد لیا ہے۔

59۔ ہمیں سند عالی کے ساتھ ابو محمد سیدی نے، انہیں ابو عثمان بحیری نے، انہیں ابو عمرو بن حمدان نے بیان کیا۔

60۔ اور ہمیں ابو عبداللہ خلال نے، انہیں ابراہیم بن منصور نے، انہیں ابو بکر بن مقرئ نے، یہ دونوں کہتے ہیں کہ ہمیں ابویعلی نے، انہیں ابو معمر نے اور انہیں عبداللہ بن جعفر نے سہیل سے، انہوں نے اپنے والد سے اور انہوں نے حضرت ابوہریرہ سے روایت کیا کہ حضرت علی نے فرمایا کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد امت میں سب سے افضل "ابو بکر صدیق اور حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہما" ہیں۔

61۔ ہمیں ابوالاغر قراتکین بن اسعد نے، انہیں ابو محمد جوہری نے، انہیں ابوالقاسم عبدالعزیز بن جعفر بن محمد خرقی نے، انہیں ابو حفص عمر بن ایوب بن مالک سقطی نے، انہیں ابو معمر قطیعی نے، انہیں اسماعیل بن جعفر نے سہیل بن ابو صالح سے، انہوں نے اپنے والد سے اور انہوں نے حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت کیا کہ حضرت علی رضی اللہ نے فرمایا حضور علیہ الصلاۃ والسلام کے بعد اس امت میں سب سے افضل "ابو بکر صدیق اور حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہما" ہیں۔

## حضرت انس رضی اللہ تعالی عنہ کی روایت

62۔ ہمیں ابوالقاسم بن سمرقندی نے، انہیں ابو محمد صریفینی نے، انہیں ابو حفص

عمر بن ابراھیم مقریٔ نے، انہیں ابو اسحاق ابراھیم جیش بن دینار معدل نے، انہیں محمد بن سری بن سہل قنطری نے، انہیں یحییٰ بن شبیب نے، انہیں حمید اور دینار نے، اور ان دونوں کو حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے بیان فرمایا کہ ایک شخص حضرت علی بن ابو طالب رضی اللہ عنہ کے پاس آیا اور کہنے لگا اے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد تمام لوگوں سے بہتر! تو آپ رضی اللہ عنہ نے فرمایا کیا تو نے حضرت ابو بکر صدیق اور عمر فاروق رضی اللہ عنہما کو دیکھا تھا؟ اس نے کہا "نہیں" تو آپ نے فرمایا اگر تو کہتا کہ میں نے دیکھا تھا تو میں تجھ پر حد جاری کرتا۔ پھر فرمایا نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد تمام لوگوں سے افضل حضرت ابو بکر صدیق اور حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ ہیں اور ہم اہل بیت کے ساتھ کسی کو قیاس نہ کیا کرو۔

## حضرت ابن عباس کی روایت

63۔ ہمیں ابو الفرج سعید بن ابی الدنیا نے، انہیں منصور بن حسین کاتب اور ابو طاہر بن محمود نے، انہیں ابو بکر بن مقریٔ نے، انہیں ابو العباس احمد بن عبد اللہ بن سابور دقاق اور انہیں ابو نعیم حلبی نے، انہیں معتمر بن سلیمان نے لیث بن ابو سلیم سے، انہوں نے مجاہد سے، اور انہوں نے حضرت ابن عباس سے بیان کیا کہ انہوں نے فرمایا کہ میں نے حضرت علی رضی اللہ عنہ سے سنا کہ آپ نے فرمایا اے لوگو میں تمہیں بتاؤں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد لوگوں میں سے افضل کون تھے؟ تو لوگوں نے عرض کی "کیوں نہیں" تو آپ نے فرمایا وہ "حضرت ابو بکر اور حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہما" ہیں۔

## حضرت عمرو بن حریث کی روایات

64۔ ہمیں ابو الحسن فرضی نے، انہیں ابو عبد اللہ بن ابو حدید نے، انہیں عبد الرحمن بن عبد العزیز سراج نے، انہیں ابو عبد اللہ محمد بن عیسی بن حسن تمیمی نے، انہیں محمد بن سلیمان باغندی نے، انہیں ابو نعیم نے، انہیں ہارون بن سلمان فراء نے بیان کیا جو عمرو بن حریث کے غلام ہیں انہیں عمرو بن حریث نے حضرت علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ سے بیان کیا کہ آپ منبر پر تشریف فرما تھے تو حضرت ابو بکر صدیق اور حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کا ذکر شریف چل پڑا تو آپ نے فرمایا نبی علیہ الصلوۃ والسلام کے بعد اس امت میں سب سے افضل "ابو بکر صدیق اور دوسرے عمر فاروق رضی اللہ عنھما" ہیں اور اگر میں تیسرے کا ذکر کرنا چاہوں تو کر سکتا ہوں۔

65۔ ہمیں ابو حفص عمر بن احمد فاضلی نے، انہیں ابو القاسم فضل بن ابی حرب نے، انہیں ابو بکر احمد بن ابی علی حسن بن محمد حرشی نے بیان کیا۔

66۔ اور ہمیں ابو محمد بن طاؤس نے، انہیں سلیمان بن ابراہیم نے، انہیں محمد بن ابراہیم بن جعفر نے بیان کیا وہ دونوں کہتے ہیں کہ ہمیں حاجب بن احمد نے، انہیں محمد بن حماد نے، انہیں ابو معاویہ ضریر نے، ہار بن سلمان عمرو بن حریث کے غلام تھے اور انہوں نے، عمرو بن حریث سے روایت بیان فرمائی کہ میں نے حضرت علی کو فرماتے ہوئے سنا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد اس امت میں سے افضل حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ ہیں اور پھر ان کے بعد حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ ہیں اور میں تیسرے کا نام ذکر کرنا چاہوں تو کر سکتا ہوں۔ (اس روایت کو حضرت علی کرم اللہ وجہہ الکریم سے تابعین کی ایک جماعت نے بھی روایت

فرمایا)۔

(ان میں سے عبد خیر بن یزید ہمدانی، سوید بن غفلہ جعفی زر بن جیش اسدی، علقمہ بن قیس نخعی عبداللہ بن سلمہ، حارث بن عبداللہ ہمدانی ابوالجعدا شجعی مسعدہ بجلی، ابو ہلال عتکی عبدالرحمن بن اصبھانی ابو مخلد ابراہیم نخعی اور طلحہ بن مصرف ہیں)۔

## عبد خیر کی روایات

67۔ ہمیں ابو محمد بن طاؤس ابو یعلی حمزہ بن حسن اور ابو العشائر محمد بن خلیل نے بیان کیا کہ انہیں ابو القاسم بن ابو العلا نے، انہیں ابو محمد بن ابو نصر نے، انہیں خیثمہ بن سلیمان نے، انہیں ابو علی بن ابو الخناجر نے، انہیں مؤمل بن اسماعیل نے، انہیں اسرائیل نے ابو اسحاق سے، اور انہوں نے عبد خیر سے روایت کیا کہ حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ نے منبر شریف پر یہ ارشاد فرمایا کہ "نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد اس امت میں سب سے افضل "ابو بکر صدیق" (رضی اللہ عنہ) ہیں اور ان کے بعد "حضرت عمر فاروق" (رضی اللہ عنہ) ہیں اور اگر میں تیسرے کا نام بتانا چاہوں تو بتا سکتا ہوں"۔

68۔ ہمیں ابو القاسم زاھر بن طاہر نے، انہیں ابو سعد جنزرودی نے، انہیں ابو بکر محمد بن طرازی نے، انہیں یحیی بن محمد بن صاعد نے، انہیں ابو یحییٰ محمد بن عبد الرحیم صاعقہ نے، انہیں ابو عاصم نے، انہیں منصور بن دینار نے، انہیں ابو اسحاق سبیعی نے عبد خیر سے اور انہوں نے حضرت علی کرم اللہ وجہہ سے روایت بیان کی کہ آپ نے فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد اس امت میں افضل "حضرت ابو بکر صدیق "(رضی اللہ عنہ) اور "حضرت عمر فاروق" (رضی اللہ عنہ) ہیں اور اگر میں چاہوں تو تیسرے کی خبر دے سکتا ہوں۔

69۔ ہمیں ابو عبد اللہ خلال نے، انہیں سعید بن احمد بن محمد نے، انہیں ابو محمد عبد اللہ بن حامد اصفہانی نے، انہیں مکی بن عبدان نے، انہیں محمد بن عمر درابجردی نے، انہیں نضر بن شمیل نے، انہیں شعبہ نے ابو اسحاق سے، انہوں نے عبد خیر سے اور انہوں نے حضرت علی رضی اللہ عنہ سے روایت کیا کہ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کے بعد امت میں سب سے بہتر "ابو بکر و عمر رضی اللہ عنہما" ہیں۔

70۔ ہمیں ابو القاسم بن حصین نے، ابو نصر بن رضوان، ابو علی بن سبط اور ابو غالب بن البنا سے، بیان کیا کہ ہمیں ابو محمد جوہری نے، انہیں ابو بکر بن مالک نے، انہیں حسن بن عمر بن ابراہیم نے، انہیں ابو عمر بن ابراہیم نے، انہیں محمد بن حسن اسدی نے محمد بن عبید اللہ سے، انہوں نے ابو اسحاق سے، انہوں نے عبد خیر سے اور انہوں نے حضرت علی رضی اللہ عنہ سے روایت کیا کہ آپ نے فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد اس امت میں سب سے بہتر "ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ" ہیں پھر ان کے بعد سب سے بہتر "عمر فاروق رضی اللہ عنہ" ہیں۔

71۔ ہمیں ابو القاسم زاھر بن طاہر نے، انہیں ابو نصر عبد الرحمٰن بن علی بن محمد بن موسی نے، انہیں ابو العباس محمد بن احمد بن محمد سلیطی نے، انہیں ابو نصر محمد بن حمدویہ بن سہل مروزی غازی نے، انہیں محمود بن آدم مروزی نے بیان کیا۔

72۔ اور ہمیں ابو علی بن سبط نے، اور انہیں ابو محمد جوہری نے بیان کیا۔

73۔ اور اب ہمیں ابو القاسم بن حصین نے، انہیں ابو علی بن مذہب نے بیان کیا ان دونوں نے کہا ہمیں احمد بن جعفر نے، انہیں عبد اللہ بن احمد نے، انہیں ان کے والد نے، انہیں سفیان بن عیینہ نے ابو اسحاق سے، انہوں نے عبد خیر سے اور انہوں نے حضرت علی رضی اللہ عنہ سے روایت کیا کہ آپ نے فرمایا نبی علیہ الصلاۃ والسلام کے بعد اس امت میں سب سے افضل "ابو بکر و عمر رضی اللہ عنہما" ہیں اور محمود کی

روایت میں ہے کہ اگر میں تیسرے کے متعلق خبر دینا چاہوں تو دے سکتا ہوں۔

74۔ ہمیں ابو القاسم زاھر بن طاہر نے، انہیں ابو سعد ادیب نے، انہیں ابو بکر محمد بن محمد طرازی نے، انہیں ابو بکر بن ابو داود نے، انہیں اسحاق بن ابراہیم فارسی شاذان نے، انہیں کرمانی بن عمر نے، زائدہ بن قدامہ نے، انہیں شیبانی نے عبد خیر حمدانی سے اور انہوں نے حضرت علی رضی اللہ عنہ سے روایت کیا ہے کہ آپ نے فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد اس امت میں سب سے افضل "ابو بکر صدیق" (رضی اللہ عنہ) ہیں پھر "عمر فاروق" (رضی اللہ عنہ) ہیں اور میں تیسرے کو بھی جانتا ہوں۔

75۔ ہمیں ابو عبد اللہ بن البنّاء نے لفظاً اور ابو القاسم بن سمر قندی نے قراءۃً بیان کیا اور ان دونوں کو ابو الحسین بن نقور نے، محمد بن عبد اللہ بن حسین دقاق نے، انہیں احمد بن محمد بن سعید نے، انہیں احمد بن محمد بن یحییٰ طلحی اور یعقوب بن یوسف بن زیاد نے، ان دونوں نے کہا کہ ہمیں محمد بن قاسم نے، انہیں شعبہ نے حکم سے انہوں نے عبد خیر سے اور انہوں نے حضرت علی رضی اللہ عنہ سے روایت کیا کہ نبی معظم صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد اس امت میں سب سے افضل "ابو بکر صدیق اور عمر فاروق رضی اللہ عنھما" ہیں

76۔ ہمیں ابو بکر محمد بن شجاع نے انہیں سلیمان بن ابراہیم احمد بن عبد الرحمن نے انہیں سہل بن عبد اللہ غازی محمود بن جعفر بن محمد اور ابو بکر بن خولہ نے خبر دی۔

77۔ اور ہمیں ابو محمد بن طاؤس نے، انہیں سلیمان بن ابراہیم نے بیان کیا کہ ان سب کو محمد بن ابراہیم بن جعفر جرجانی املاءً، انہیں محمد بن محمد بن عبد اللہ بن حمزہ نے انہیں عبد اللہ بن روح مدائنی نے، انہیں شبابہ بن سوار نے، انہیں شعیب بن میمون نے حصین بن عبد الرحمن سے، انہوں نے مسیب بن عبد خیر سے، انہوں نے اپنے

والد سے اور انہوں نے حضرت علی کرم اللہ وجہہ الکریم سے روایت کیا کہ آپ نے فرمایا "رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد اس امت میں سب سے افضل "ابو بکر صدیق اور عمر فاروق رضی اللہ عنہما" ہیں پھر ان کے بعد ہم نے کچھ نئے کام کیے ہیں ان کے متعلق اللہ تعالی جو چاہے گا فیصلہ فرمائے گا۔

78۔ ہمیں ابو القاسم بن حصین نے، انہیں ابو علی بن مذہب نے خبر دی۔

79۔ اور ہمیں ابو علی بن سبط نے، انہیں ابو محمد جوہری نے، ان دونوں نے کہا کہ ہمیں احمد بن جعفر نے، انہیں عبداللہ بن احمد بن محمد بن حنبل انیس نے، انہیں ابو صالح حکم بن موسی نے، انہیں شہاب بن خراش نے، انہیں یونس بن خباب نے مسیب بن عبد خیر سے اور انہوں نے اپنے والد عبد خیر سے روایت کیا کہ میں نے حضرت علی رضی اللہ عنہ کو فرماتے ہوئے سنا کہ نبی علیہ الصلاۃ والسلام کے بعد اس امت میں سب سے افضل "ابو بکر صدیق ہیں اور پھر عمر فاروق رضی اللہ عنہما" ہیں۔

80۔ ہمیں ابو محمد بن طاؤس ابو یعلیٰ محمد بن حسن اور ابو العشائر محمد بن خلیل نے خبر دی کہ انہیں ابو القاسم بن ابو العلاء نے، انہیں ابو محمد بن ابو نصر نے، انہیں خیثمہ بن سلیمان نے، انہیں ابو عبیدہ سری بن یحییٰ نے، انہیں قبیصہ نے، انہیں سفیان ثوری نے، انہیں حبیب بن ابو ثابت نے عبد خیر سے اور انہوں نے حضرت علی رضی اللہ عنہ سے روایت کیا کہ آپ نے فرمایا میں تمہیں بتاؤں کہ حضور علیہ الصلوۃ والسلام کے بعد اس امت میں سب سے افضل کون ہے؟ وہ "ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ" ہیں پھر فرمایا تمہیں بتاؤں کہ دوسرا مرتبہ کس کا ہے؟ وہ "عمر فاروق رضی اللہ عنہ" ہیں پھر آپ خاموش ہو گئے پس ہم نے سمجھا کہ اس کے بعد آپ اپنے آپ کو مراد لیتے ہیں۔

81۔ اور کہا کہ ہمیں خیثمہ نے، انہیں علی بن عبداللہ قراطسی نے، انہیں حفص بن عمر نے، انہیں شعبہ نے، حبیب بن ابو ثابت سے اور انہوں نے عبد خیر سے روایت کیا کہ حضرت علی کرم اللہ وجہہ الکریم نے فرمایا اس امت میں سب سے افضل رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد "حضرت ابو بکر صدیق اور پھر حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہما" ہیں۔

82۔ ہمیں ابو علی بن سبط نے، انہیں ابو محمد جوہری نے خبر دی۔

83۔ اور ہمیں ابو القاسم بن حصین نے، اور انہیں ابو علی بن مذہب نے بیان کیا اور ان دونوں کو احمد بن جعفر نے، انہیں عبداللہ نے، انہیں نصر بن علی اذدی نے، انہیں بشر بن مفضل نے شعبہ سے، انہوں نے حبیب بن ابی ثابت سے، اور انہوں نے عبد خیر سے روایت کیا کہ میں نے حضرت علی کو یہ فرماتے ہوئے سنا کہ اے لوگو! کیا میں تمہیں خبر نہ دوں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد اس امت میں افضل کون ہیں؟ وہ حضرت ابو بکر صدیق اور حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہما ہیں۔

84۔ ہمیں ابو القاسم ھبہ اللہ بن محمد بن حصین نے، انہیں ابو علی حسن بن علی نے بیان کیا۔

85۔ اور ہمیں ابو علی حسن بن مظفر نے، انہیں ابو محمد جوہری نے، اور ان دونوں کو احمد بن جعفر نے، انہیں عبداللہ بن احمد نے، انہیں ان کے والد نے، انہیں وکیع نے سفیان اور شعبہ سے، انہوں نے حبیب بن ابی ثابت سے، انہوں نے عبد خیر سے اور انہوں نے حضرت علی رضی اللہ عنہ سے روایت فرمایا کہ آپ نے فرمایا اے لوگو! میں تمہیں بتاؤں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد اس امت کا سب سے افضل شخص کون ہے؟ وہ حضرت ابو بکر صدیق حضرت پھر حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہما ہیں۔

86۔ اور کہا کے مجھے میرے والد نے، انہیں عبداللہ بن عون نے، انہیں مبارک بن سعید سفیان کے بھائی نے، انہوں نے اپنے والد سے، انہوں نے حبیب بن ابی ثابت سے، انہوں نے عبد خیر ہمدانی سے روایت کیا کہ میں نے حضرت علی رضی اللہ عنہ کو منبر شریف پر یہ فرماتے ہوئے سنا کہ اے لوگو! میں تمہیں بتاؤں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد اس امت میں سب سے افضل کون ہے؟ بس آپ نے "حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ" کا ذکر فرمایا پھر فرمایا تمہیں دوسرے رتبے والے کی خبر دوں؟ تو "حضرت فاروق اعظم رضی اللہ عنہ" کا ذکر فرمایا پھر فرمایا اگر میں چاہوں تو تیسرے رتبے والے کی خبر دے سکتا ہوں اور آپ خاموش ہو گئے تو ہم نے سمجھا کہ آپ اپنے آپ کو مراد لے رہے ہیں میں نے کہا کہ تم نے حضرت کو یہ فرماتے ہوئے سنا ہے تو فرمایا جی ہاں رب کعبہ کی قسم اگر میں نے نہ سنا ہو تو میرے کان بہرے ہو جائیں۔

87۔ ہمیں ابو المظفر عبد المعنم بن عبد الکریم نے، انہیں ابو سعد محمد بن عبد الرحمن نے، انہیں ابو عمر بن حمدان نے خبر دی۔

88۔ اور ہمیں ابو سھل بن سعدویہ نے، انہیں ابراہیم بن سبط بحرویہ نے، انہیں محمد بن ابراہیم بن مقرئی نے، ان دونوں نے فرمایا کہ ہمیں ابو یعلی موصلی نے، انہیں حسن بن عرفہ نے انہیں ابن حمدان نے، انہیں مبارک بن سعید سفیان ثوری کے بھائی نے، اور ابن مقرئی نے، کہا کہ سفیان بن سعید کے بھائی نے، سعید بن مسروق سے انہوں نے حبیب سے اور انہوں نے عبد خیر ھمدانی سے روایت کیا کہ میں نے حضرت علی رضی اللہ عنہ کو اس منبر پر فرماتے ہوئے سنا کہ آپ نے فرمایا اے لوگو! رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد اس امت میں سب سے افضل کی خبر دوں! تو "حضرت صدیق رضی اللہ عنہ" کا ذکر فرمایا پھر فرمایا کی دوسرے رتبے والے کی خبر

